

# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات




**MUFTI AZHAR MADANI**

@muftiazharmadani85


## سوال نمبر 1: اعتکاف کسے کہتے ہیں؟

جواب: مسجد (خواہ مسجد بیت ہی کیوں نہ ہو) میں اللہ عزوجل کے لئے نیت کے ساتھ ٹھہرنا اعتکاف ہے۔

(فتاویٰ ہندیہ، کتاب الصوم، الباب السابع فی الاعتکاف، جلد 1، صفحہ 232، دارالکتب العلمیۃ، بیروت/ بہار شریعت، جلد 1، حصہ 5، صفحہ 1020، مکتبۃ المدینہ، کراچی)

**دارالافتاء فیضان شریعت**



# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات






**MUFTI AZHAR MADANI**


@muftiazharmadani85


**سوال نمبر 2: اعتکاف کی شرطیں کیا ہیں؟**

جواب: اعتکاف کی شرطیں یہ ہیں:

1۔ مسلمان ہونا 2۔ عاقل ہونا 3۔ جنابت سے پاک ہونا 4۔ حیض ونفاس سے پاک ہونا 5۔ اعتکاف کی نیت ہونا 6۔ منت اور رمضان کے اخیر عشرہ کے اعتکاف کے لئے روزہ

(فتاویٰ ہندیہ، کتاب الصوم، الباب السابع فی الاعتکاف، جلد 1، صفحہ 232، 233، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، ملتقطا / (بہار شریعت، جلد 1، حصہ 5، صفحہ 1020، 1022، مکتبۃ المدینہ، کراچی)

دار الافتاء فیضان شریعت





Contact Us To Know More
+92 321 4061 265
Greenland Housing Scheme Main
G.T Road Manawan Lahore


@muftiazharmadani85

# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات





**MUFTI AZHAR MADANI**

@muftiazharmadani85

**سوال نمبر 3: رمضان المبارک کے آخری دس دنوں کے اعتکاف کی کیا فضیلت ہے؟**

جواب: اس اعتکاف کی بہت سی فضیلتیں ہیں، انھیں میں سے یہ ہے کہ جس نے رمضان میں دس دنوں کا اعتکاف کرلیا تو ایسا ہے جیسے دو حج اور دو عمرے کیے۔

(شعب الایمان، باب فی الاعتکاف، جلد 3، صفحہ 425، دار الکتب العلمیۃ، بیروت)

دارالافتاء فیضان شریعت



# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات





**MUFTI AZHAR MADANI**

@muftiazharmadani85

سوال نمبر 4: رمضان المبارک کے اخیر عشرہ کے اعتکاف کی شرعی حیثیت کیا ہے؟

جواب: رمضان المبارک کے اخیر عشرہ کا اعتکاف سنت موکدہ علی الکفایہ ہے یعنی پورے شہر میں ایک نے کرلیا تو سب بری الذمہ ہوگئے اور اگر سب نے ترک کردیا تو سب سے مطالبہ ہوگا، یعنی سب گنہ گار رہوں گے۔

(بہار شریعت، جلد 1، حصہ 5، صفحہ 1021، مکتبۃ المدینہ، کراچی)

دار الافتاء فیضان شریعت





Contact Us To Know More
+92 321 4061 265
Greenland Housing Scheme Main G.T Road Manawan Lahore
@muftiazharmadani85

# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات





**MUFTI AZHAR MADANI**

@muftiazharmadani85

سوال نمبر 5: کیا مرد دوران اعتکاف غسل جنابت کے علاوہ محض ٹھنڈک حاصل کرنے کے لئے غسل کر سکتا ہے؟

جواب: اگر غسل خانہ مسجد کی چار دیواری کے اندر یعنی فنائے مسجد میں ہے تو مرد حضرات ٹھنڈک حاصل کرنے کے لیے غسل کر سکتے ہیں۔

دار الافتاء فیضان شریعت



# اعتکاف سے متعلقہ21سوالات اوران کے جوابات







**MUFTI AZHAR MADANI**

@muftiazharmadani85


## سوال نمبر6: کیا اسلامی بہنوں کے لئے بھی اعتکاف ہے؟

جواب: جی ہاں: اسلامی بہنیں گھروں میں اس جگہ اعتکاف کریں جسے انھوں نے نماز کے لئے مقرر کر رکھا ہے، جسے مسجد بیت کہتے ہیں۔

(درمختار مع ردالمحتار، کتاب الصوم، باب الاعتکاف، جلد3، صفحہ 494، دارالمعرفۃ، بیروت/ بہارشریعت، جلد1، حصہ 5، صفحہ 1021، مکتبۃ المدینہ، کراچی)

دارالافتاء فیضان شریعت





Contact Us To Know More
+92 321 4061 265


Greenland Housing Scheme Main
G.T Road Manawan Lahore



@muftiazharmadani85

# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات





**MUFTI AZHAR MADANI**

@muftiazharmadani85

**سوال نمبر 7: اسلامی بہن نماز کے لئے کوئی جگہ مقرر نہیں کر رکھی ہے تو پھر وہ کیسے اعتکاف کرے؟**

**جواب:** اعتکاف کا ارادہ کر کے کسی جگہ کو نماز کے لئے خاص کر لے تو اس جگہ اعتکاف کر سکتی ہے۔

(بہار شریعت، جلد 1، حصہ 5، صفحہ 1021، مکتبۃ المدینہ، کراچی)

دار الافتاء فیضان شریعت



# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات






MUFTI AZHAR MADANI

@muftiazharmadani85


سوال نمبر 8: رمضان کے اخیر عشرہ کے اعتکاف کے لئے کس وقت مسجد (اسلامی بہنیں مسجد بیت) میں پہنچ جائے اور کب نکلے؟

جواب: اعتکاف کی نیت سے بیسویں رمضان المبارک کو غروب آفتاب سے پہلے پہنچ جائے۔ اور تیسویں رمضان کو غروب آفتاب کے بعد یا انتیس کو چاند ہونے کے بعد نکلے۔

(بہار شریعت، جلد 1، حصہ 5، صفحہ 1021، مکتبۃ المدینہ، کراچی)

دار الافتاء فیضان شریعت





Contact Us To Know More
+92 321 4061 265


Greenland Housing Scheme Main
G.T Road Manawan Lahore



@muftiazharmadani85

# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات





MUFTI AZHAR MADANI
@muftiazharmadani85

**سوال 9: کیا اسلامی بہن مسجد بیت کے لئے کسی بڑے کمرے کو منتخب کرسکتی ہیں؟**

جواب: جی ہاں! اگر عورت پورا کمرہ خواہ کتنا ہی بڑا ہو اسے بھی مسجد بیت کے لئے خاص کر کے اعتکاف کرسکتی ہے اور اگر اس میں بیڈ لگا کر بیڈ پر سونا چاہے تو یہ بھی کرسکتی ہے۔

دارالافتاء فیضان شریعت



# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اوران کے جوابات





**MUFTI AZHAR MADANI**

@muftiazharmadani85

**سوال نمبر 10: اسلامی بہن تازگی کی خاطر غسل کے لئے مسجد بیت سے نکل سکتی ہے؟**

**جواب: جی نہیں: ورنہ اعتکاف ٹوٹ جائے گا۔ البتہ فرض غسل کے لئے نکل سکتی ہے۔**

(ماخوذ از، فتاویٰ اہلسنت احکام روزہ واعتکاف، صفحہ 27، مطبوعہ مجلس افتاء دعوت اسلامی)

**دارالافتاء فیضان شریعت**





Contact Us To Know More
+92 321 4061 265


Greenland Housing Scheme Main
G.T Road Manawan Lahore



@muftiazharmadani85

# اعتکاف سے متعلقہ21سوالات اوران کے جوابات





**MUFTI AZHAR MADANI**

@muftiazharmadani85

سوال نمبر 11: کیا مرد بھی گھر (مسجد بیت) میں اعتکاف کرسکتا ہے؟

جواب: نہیں کہ مرد کے اعتکاف کے لئے مسجد شرعی کا ہونا ضروری ہے۔

دارالافتاء فیضان شریعت





Contact Us To Know More
+92 321 4061 265

Greenland Housing Scheme Main
G.T Road Manawan Lahore


@muftiazharmadani85

# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات





**MUFTI AZHAR MADANI**

@muftiazharmadani85

**سوال نمبر 12: رمضان المبارک کے اخیر عشرہ کے اعتکاف کے دوران اسلامی بہن کے ایام مخصوص آ گئے تو کیا حکم ہے؟**

**جواب:** عورت کے حیض کی وجہ سے ٹوٹنے والے اعتکاف پر ایک دن کی قضا لازم ہو گی جس دن اسے حیض آیا۔

(بہار شریعت، جلد 1، حصہ 5، صفحہ-، 1029، 1028، ، مکتبۃ المدینہ/ فتاویٰ اہلسنت احکام روزہ و اعتکاف، صفحہ 27، مطبوعہ مجلس افتاء دعوت اسلامی)

**دار الافتاء فیضان شریعت**





Contact Us To Know More
+92 321 4061 265


Greenland Housing Scheme Main
G.T Road Manawan Lahore



@muftiazharmadani85

# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات






**MUFTI AZHAR MADANI**

@muftiazharmadani85

**سوال نمبر 13: اعتکاف کے لئے حیض کو روکنے والی دوا استعمال کرنا کیسا ہے؟**

جواب: شرعی اعتبار سے اس میں کوئی حرج نہیں، البتہ اگر وہ دوا طبی اعتبار سے نقصان دہ ہو تو بچنا ہوگا۔

(ماخوذ از، فتاویٰ اہلسنت احکام روزہ و اعتکاف، صفحہ 32، مطبوعہ مجلس افتاء دعوت اسلامی)

**دارالافتاء فیضان شریعت**



# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات





## MUFTI AZHAR MADANI

@muftiazharmadani85

سوال نمبر 14: کیا معتکف خاتون اپنا کھانا پکانے کے لئے مسجد بیت سے باہر کچن وغیرہ میں جا سکتی ہے؟

جواب: اگر کوئی کھانا پکانے والا نہ ہو اور مسجد بیت میں کھانا پکانا ممکن ہو تو وہیں پر کھانا پکائے اور اگر ممکن نہ ہو تو کچن میں جا سکتی ہے اور کھانا پکانے کے بعد مسجد بیت میں کھانا لے کر آ جائے اور وہیں کھائے۔ (ماخوذ از تفہیم المسائل، جلد 2، صفحہ 191، ضیاء القرآن پبلی کیشنز، لاہور)

دار الافتاء فیضان شریعت




Contact Us To Know More
+92 321 4061 265

Greenland Housing Scheme Main G.T Road Manawan Lahore


@muftiazharmadani85

# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات






**MUFTI AZHAR MADANI**

@muftiazharmadani85

**سوال نمبر 15: کیا رمضان المبارک کے اخیر عشرہ کے اعتکاف کے لئے عورت کو اپنے شوہر سے اجازت لینا ضروری ہے؟**

**جواب:** جی ہاں، عورت کو اپنے شوہر سے اجازت لینا ضروری ہے۔

(ردالمحتار علی الدرالمختار، کتاب الصوم، باب الاعتکاف، جلد 3، صفحہ 494، دارالمعرفۃ، بیروت)

**دارالافتاء فیضان شریعت**




Contact Us To Know More
+92 321 4061 265


Greenland Housing Scheme Main
G.T Road Manawan Lahore



@muftiazharmadani85

# اعتکاف سے متعلقہ21سوالات اوران کے جوابات





MUFTI AZHAR MADANI
@muftiazharmadani85

سوال نمبر16: شوہر اجازت دینے کے بعد پھر روک سکتا ہے؟

جواب: اجازت دینے کے بعد پھر شوہر نہیں روک سکتا۔

(فتاویٰ ہندیہ، کتاب الصوم، باب الاعتکاف، جلد1، صفحہ233، دارالکتب العلمیۃ، بیروت)

دارالافتاء فیضان شریعت




Contact Us To Know More
+92 321 4061 265

Greenland Housing Scheme Main
G.T Road Manawan Lahore


@muftiazharmadani85

# اعتکاف سے متعلقہ21سوالات اوران کے جوابات





**MUFTI AZHAR MADANI**

@muftiazharmadani85

سوال نمبر 17: اگر عورت بلا حاجت مسجد بیت سے نکلے اور گھر ہی میں رہے تو کیا حکم ہے؟

جواب: اس صورت میں اعتکاف ٹوٹ جائے گا۔

(ردالمحتار علی الدرالمختار، کتاب الصوم، باب الاعتکاف، جلد3، صفحہ 501، دارالمعرفۃ، بیروت)

**دارالافتاء فیضان شریعت**





Contact Us To Know More
+92 321 4061 265

Greenland Housing Scheme Main
G.T Road Manawan Lahore



@muftiazharmadani85

# اعتکاف سے متعلقہ21سوالات اوران کے جوابات





**MUFTI AZHAR MADANI**

@muftiazharmadani85

**سوال نمبر:18: عورت کن حاجتوں کے لئے مسجد بیت سے نکل سکتی ہے؟**

جواب: عورت صرف حاجت طبعی (جیسے پیشاب، پاخانہ استنجا) کے لئے مسجد بیت سے نکل سکتی ہے۔ یوں ہی وضو اور فرض غسل مسجد بیت میں ممکن نہ ہو تو بھی نکل سکتی ہے۔ (ماخوذ از، بہار شریعت، جلد 1، صفحہ 1023، مکتبۃ المدینہ)

دارالافتاء فیضان شریعت





Contact Us To Know More
+92 321 4061 265
Greenland Housing Scheme Main G.T Road Manawan Lahore


@muftiazharmadani85



# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات



MUFTI AZHAR MADANI

@muftiazharmadani85

سوال نمبر 19: کیا معتکف خاتون اپنے بچے کی دیکھ بھال کر سکتی ہے؟

جواب: مسجد بیت میں رہتے ہوئے اپنے بچے کی دیکھ بھال کر سکتی ہے۔

(ماخوذ از، بہار شریعت، جلد 1، صفحہ 1026، مکتبۃ المدینہ)

دار الافتاء فیضان شریعت





Contact Us To Know More
+92 321 4061 265

Greenland Housing Scheme Main G.T Road Manawan Lahore



@muftiazharmadani85

# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات





## MUFTI AZHAR MADANI

@muftiazharmadani85

سوال نمبر 20: مرد و عورت کا اعتکاف کے دوران موبائل فون کا استعمال کرنا کیسا ہے؟

جواب: مرد و عورت کا دوران اعتکاف ضرورت کی بات کرنا جائز ہے اور بقدر ضرورت موبائل استعمال بھی جائز ہے۔ البتہ فضول کاموں سے جس طرح اعتکاف سے پہلے بچنے کا حکم ہے اس میں بدرجہ اتم ممنوع ہے۔

دار الافتاء فیضان شریعت





Contact Us To Know More
+92 321 4061 265


Greenland Housing Scheme Main
G.T Road Manawan Lahore



@muftiazharmadani85

# اعتکاف سے متعلقہ 21 سوالات اور ان کے جوابات





**MUFTI AZHAR MADANI**

@muftiazharmadani85

**سوال نمبر 21: کیا دورانِ اعتکاف منہ چھپانا ضروری ہے؟**

جواب: نہیں! اس چیز کا اعتکاف سے کچھ تعلق نہیں جس طرح بعض عوام میں مشہور ہو گیا جو منہ نہ چھپانے کو فسادِ اعتکاف تک کا کہہ دیتے ہیں یہ غلط ہے۔

دارالافتاء فیضانِ شریعت

